آیات نمبر 35 تا 40 میں اہل ایمان کو اللہ سے ڈرنے اور اس کا تقرب حاصل کرنے کی تلقین ۔روز قیامت کفار جو کچھ اس زمین میں ہے اس سے دوگنا فدیہ دے کر بھی عذاب سے چھوٹنا چاہیں تو نہ چھوٹ سکیں گے۔چوری کی سزا کے احکام

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَ ابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَ جَاهِدُوْا فِيْ
سَبِيْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۳۵﴾ اے ایمان والو ! اللہ سے ڈرتے رہو اور اس کی
بارگاہ میں قرب حاصل کرنے کی کوشش کرتے رہو اور اسی کی راہ میں جدوجہد کرو
تاکہ تم فلاح پاجاؤ کامیابی حاصل کرنے کے لئے صرف ایمان لانا کافی نہیں، احکام الٰہی کی تعمیل
اور اعمال صالحہ کے ذریعہ قرب حاصل کرو اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ اَنَّ لَهُمْ مَّا فِي
الْاَرْضِ جَمِيْعًا وَّ مِثْلَهٗ مَعَهٗ لِيَفْتَدُوْا بِهٖ مِنْ عَذَابِ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَا
تُقُبِّلَ مِنْهُمْ ۚ وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۳۶﴾ بیشک جو لوگ کافر ہیں اگر ان کے قبضہ
میں وہ سب کچھ ہو جو روئے زمین میں ہے اور اتنا ہی اور بھی اس کے ساتھ ہو، اور وہ
کافر یہ سب مال و دولت قیامت کے روز عذاب سے بچنے کے لئے فدیہ میں دینا چاہیں
تب بھی وہ ان سے قبول نہیں کیا جائے گا، اور انہیں دردناک سزا مل کر رہے گی
يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّخْرُجُوْا مِنَ النَّارِ وَ مَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنْهَا ۫ وَ لَهُمْ
عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿۳۷﴾ وہ کافر چاہیں گے کہ کسی طرح جہنم کی آگ سے نکل بھاگیں مگر
وہ اس سے نہیں نکل سکیں گے اور وہ مستقل عذاب میں مبتلا رہیں گے وَ السَّارِقُ
وَ السَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْٓا اَيْدِيَهُمَا جَزَآءًۢ بِمَا كَسَبَا نَكَالًا مِّنَ اللّٰهِ ؕ وَ اللّٰهُ

عَزِيۡزٌ حَكِيۡمٌ ﴿۳۸﴾ اور چوری کرنے والا چاہے مرد ہو یا عورت ان دونوں کا ہاتھ
کاٹ دو یہ ان کی کمائی کا بدلہ ہے اور اللہ کی طرف سے عبرت ناک سزا، اور اللہ بڑی
قوت والا اور بڑی حکمت والا ہے یہ سزا اس کی حکمت پر مبنی ہے فَمَنۡ تَابَ مِنۡۢ بَعۡدِ
ظُلۡمِهٖ وَ اَصۡلَحَ فَاِنَّ اللّٰهَ يَتُوۡبُ عَلَيۡهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ﴿۳۹﴾ پھر جو
شخص اپنے گناہ کے بعد توبہ کرلے اور اپنی اصلاح کرلے تو بیشک اللہ اس پر عنایت کی
نظر فرمائے گا، یقیناً اللہ بڑا بخشنے والا اور ہر وقت رحم فرمانے والا ہے اَلَمۡ تَعۡلَمۡ
اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ ؕ يُعَذِّبُ مَنۡ يَّشَآءُ وَ يَغۡفِرُ لِمَنۡ
يَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿۴۰﴾ اے انسان! کیا تجھے معلوم نہیں کہ
آسمانوں اور زمین کی ہر چیز کا مالک اللہ ہی ہے اور یہ کہ ہر جگہ اسی کی حکمرانی ہے، وہ
جسے چاہتا ہے سزا دیتا ہے اور جسے چاہتا ہے بخش دیتا ہے، اور اللہ ہر چیز پر پوری طرح
قادر ہے